93:سورۃ الضحی

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 93 | سُوْرَةُ الضُّحٰى | مکی | 1 | 11 | 30 | عَمَّ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَ الضُّحٰى ﴿۱﴾ وَ الَّيْلِ اِذَا سَجٰى ﴿۲﴾ قسم ہے دن کی کہ جب ہر چیز پر روشنی پھیل جائے اور رات کی کہ جب ہر چیز پر تاریکی چھا جائے مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ وَ مَا قَلٰى ﴿۳﴾ کہ آپ کے رب نے نہ تو آپ کو چھوڑا ہے اور نہ آپ سے ناراض ہوا ہے کچھ دن کے لئے وحی کا سلسلہ منقطع ہونے کے سبب رسول اللہ (ﷺ) کو پریشانی لاحق تھی جس پس منظر میں ان آیات کا نزول ہوا وَ لَلْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لَّكَ مِنَ الْاُوْلٰى ﴿۴﴾ آنے والے دن آپ کے لیے ان پہلے دنوں سے زیادہ بہتر ہوں گے وَ لَسَوْفَ يُعْطِيْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰى ﴿۵﴾ عنقریب آپ کا رب آپ کو اتنا کچھ عطا فرمائے گا کہ آپ خوش ہو جائیں گے اَلَمْ يَجِدْكَ يَتِيْمًا فَاٰوٰى ﴿۶﴾ کیا اس نے آپ کو یتیم نہ پایا؟ پھر ٹھکانا فراہم کر دیا وَ وَجَدَكَ ضَآلًّا فَهَدٰى ﴿۷﴾ پھر آپ حق کی تلاش میں سرگرداں تھے تو آپ کی رہنمائی فرمائی وَ وَجَدَكَ عَآئِلًا فَاَغْنٰى ﴿۸﴾ اور اس نے آپ کو حاجتمند پایا پھر غنی کر دیا فَاَمَّا الْيَتِيْمَ فَلَا تَقْهَرْ ﴿۹﴾ لہذا آپ بھی کسی یتیم کے ساتھ کبھی سختی سے پیش نہ آئیں وَ اَمَّا السَّآئِلَ فَلَا تَنْهَرْ ﴿۱۰﴾ اور نہ کبھی کسی سائل کو جھڑکیں وَ اَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ ﴿۱۱﴾ اور اپنے رب کی نعمتوں کا تذکرہ کرتے رہا کیجئے رکوع [1]

94:سورة الانشراح

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 94 | سُوْرَةُ الْاِنْشِرَاح | مکی | 1 | 8 | 30 | عَمَّ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۝١ کیا ہم نے آپ کی خاطر آپ کا سینہ کشادہ نہیں کر دیا

وَ وَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۝٢ الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۝٣ اور آپ کے اوپر سے وہ بھاری بوجھ اتار دیا جس نے آپ کی پشت کو گرانبار کر رکھا تھا

وَ رَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝٤ اور آپ کی خاطر آپ کے ذکر کو بلند کر دیا

فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝٥ حقیقت یہ ہے کہ ہر مشکل کے ساتھ آسانی ہے

اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝٦ یقیناً ہر مشکل کے ساتھ آسانی ہے

فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝٧ وَ اِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝٨ سو جب آپ اپنے تبلیغی فرائض سے فارغ ہو جائیں تو عبادت میں مشغول رہیں اور اپنے رب ہی کی جانب متوجہ رہیں رکوع[1]

95:سورة التين

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 95 | سُوْرَةُ التِّيْن | مکی | 1 | 8 | 30 | عَمَّ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَ التِّيْنِ وَ الزَّيْتُوْنِ ۙ﴿۱﴾ وَ طُوْرِ سِيْنِيْنَ ۙ﴿۲﴾ وَ هٰذَا الْبَلَدِ الْاَمِيْنِ ۙ﴿۳﴾ قسم ہے انجیر کی، زیتون کی اور طور سینا کی اور اس امن والے شہر مکّہ کی لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْۤ اَحْسَنِ تَقْوِيْمٍ ۫﴿۴﴾ کہ ہم نے انسان کو بہترین شکل و صورت اور بہترین صلاحیتوں کے ساتھ پیدا کیا ثُمَّ رَدَدْنٰهُ اَسْفَلَ سٰفِلِيْنَ ۙ﴿۵﴾ پھر ہم اسے پست ترین لوگوں سے بھی زیادہ پستی کی طرف دھکیل دیتے ہیں، جب وہ سرکش و نافرمان ہو جاتا ہے تو اللہ اسے گمراہی میں بھٹکتا چھوڑ دیتا ہے سو وہ اسی انجام کو پہنچتا ہے اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَلَهُمْ اَجْرٌ غَيْرُ مَمْنُوْنٍ ؕ﴿۶﴾ سوائے ان لوگوں کے جو ایمان لائے اور اعمال صالح کرتے رہے، تو ایسے لوگوں کے لئے کبھی ختم نہ ہونے والا دائمی اجر ہو گا فَمَا يُكَذِّبُكَ بَعْدُ بِالدِّيْنِ ؕ﴿۷﴾ پھر ان واضح دلائل کے بعد وہ کیا چیز ہے جو تجھے روز قیامت کو جھٹلانے پر اکساتی ہے اَلَيْسَ اللّٰهُ بِاَحْكَمِ الْحٰكِمِيْنَ ۧ﴿۸﴾ کیا اللہ سب حاکموں سے بڑا حاکم نہیں ہے؟ رکوع[1]

